## التّمرينُ (۳۳)

### (مبتدامرکب توصیفی کی صورت میں)

عربی جملوں کا اردو ترجمہ۔

(١) .اَلْبِيْئَةُ النَّظِيْفَةُ مَطْلُوْبَةٌ

(۱)۔صاف ستھرا ماحول ضروری ہے۔

(٢) اَلْكَلِمَاتُ الْجَدِيْدَةُ صَعْبَةٌ

(۲)۔نئی باتیں مشکل ہیں۔

(٣) اَلْقِصَّةُ الرِوَائِيَّةُ طَرِيْفَةٌ

(۳)۔روایتی قصہ انوکھا ہے۔

(٤) اَلْوَسَائِلُ الْحَدِيْثَةُ نَافِعَةٌ

(۴)۔نیے وسائل نفع بخش ہیں۔

(٥) اَلْجُنْدِيَّانِ الْقَوِيَّانِ حَاضِرَانِ

(۵)۔دوطاقت ور فوجی حاضر ہیں۔

(٦) اَلْخَلِيْفَةُ الأَوَّلُ اَبُوْ بَكْرٍ

(۶)۔پہلے خلیفہ حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ تعالی عنہ ہیں۔

(٧) هٰذِهِ تَدْرِيْبَاتٌ أَدَبِيَّةٌ .

(۷)۔یہ تربیتیں، ادبی ہیں۔

(٨) اَلْمُجْتَمَعُ الْغَرَبِيُّ فَاسِدٌ

(۸)۔مغربی معاشرہ خراب ہے۔

(٩) اَلْمَنْظَرُ الْبَهِيْجُ سَارٌّ

(۹)۔فرحت بخش منظر خوش کن ہے۔

(١٠) اَلرِّيَاضَةُ الْبَدَنِيَّةُ مُنَشِّطَةٌ

(۱۰)۔جسمانی ورزش چست بنانے والی ہے۔

(١١) اَلْمُسْتَشْفَيَاتُ الْحُكُوْمِيَّةُ نَظِيْفَةٌ

(۱۱)۔ سرکاری ہسپتال صاف ستھرے ہیں۔

(١٢) اَلْكُتُبُ الْمَاجِنَةُ مُفْسِدَةٌ

(۱۲)۔ فحش لٹریچر بگاڑنے والے ہیں۔

(١٣) اَلشَّجَرَةُ الْمُوْرِقَةُ مُظِلَّةٌ

(۱۳)۔ پتے والا درخت سایہ دار ہے۔

(١٤) اَلْجُنُوْدُ الْمُنْتَصِرُوْنَ عَائِدُوْنَ

(۱۴)۔ فتح یاب فوجیں لوٹنے والی ہیں۔

(١٥) اَلْمَنْهَجُ الدِرَاسِيُّ جَدِيْدٌ

(۱۵)۔ نصاب تعلیم نیا ہے۔

(١٦) اَلدَّوَاءُ الْمُرُّ مُفِيْدٌ

(۱۶)۔ تلخ دوا مفید ہے۔

## التَّمْرِيْنُ (۳۴)

اردو جملوں کا عربی ترجمہ۔

(۱) محنتی طلبہ کامیاب ہیں

(١). اَلطُّلَّابُ الْمُجْتَهِدُوْنَ نَاجِحُوْنَ.

(۲) چاندنی راتیں دلکش ہیں

(٢). اَللَّيَالِي الْمُقْمِرَةُ بَدِيْعَةٌ.

(۳) سفید بکری دودھاری ہے

(٣). اَلشَّاةُ الْبَيْضَاءُ حَلُوْبَةٌ.

(۴) زیادہ مذاق نقصان دہ ہے

(٤). اَلْهَزْلُ الْكَثِيْرُ مُضِرٌّ.

(۵) دو نئی موٹریں تیز رفتار ہیں

(٥). اَلسَّيَّارَتَانِ الْجَدِيْدَتَانِ سَرِيْعَتَا السَّيْرِ.

(۶) میل ٹرین لیٹ ہے

(٦). اَلْقِطَارُ السَّبَّاقُ مُتَأَخِّرٌ.

(۷) نیا موبائل قیمتی ہے

(٧). اَلْجَوَّالُ الْجَدِيْدُ ثَمِيْنٌ.

(۸) چھوٹے کمرے تاریک ہیں

(٨). اَلْحُجُرَاتُ الصَّغِيْرَةُ مُظْلِمَةٌ.

(۹) پرانی فریج خراب ہے

(٩). اَلثَّلَّاجَةُ الْقَدِيْمَةُ رَدِيَّةٌ.

(۱۰) کھلاڑی طلبہ غیر حاضر ہیں

(١٠). اَلطُّلَّابُ اللَّاعِبُوْنَ غَائِبُوْنَ.

(۱۱) دو نئے جوتے قیمتی ہیں

(١١). اَلْحِذَاءَانِ الْجَدِيْدَانِ ثَمِيْنَانِ.

(۱۲) ہندوستانی سائنس داں ماہر ہیں

(١٢). عَلَمَاءُ الطَّبِيْعَةِ لِلْهِنْدِ بَارِعُوْنَ

(۱۳) خوب صورت چڑیا چہچہانے والی ہے

(١٣). اَلطَّائِرُ الْجَمِيْلُ مُغَرِّدٌ.

(۱۴) دونوں گلیاں صاف ستھری ہیں

(١٤). اَلسِّكَّتَانِ نَظِيْفَتَانِ.

(۱۵) دو بڑے حوض بھرے ہوئے ہیں

(١٥). اَلْبِرْكَتَانِ الْكَبِيْرَتَانِ مَمْلُوْئَتَانِ.

(۱۶) خوب صورت پردے لٹکے ہوئے ہیں

(١٦) اَلحُجُبُ الجَمِيْلَةُ مَعَلَّقَةٌ.

## التَّمرِينُ (٣٥)

(مبتدا مرکب اضافی کی صورت میں)

عربی جملوں کا اردو ترجمہ۔

(١) رِجَالُ الشُّرْطَةِ وَاقِفُوْنَ

(۱)۔ پولیس مین کھڑے ہیں۔

(٢) ظِلُّ الشَّجَرَةِ مُمْتَدٌّ

(۲)۔ درخت کا سایہ دراز ہے۔

(٣) حَدَائِقُ الْمَدِيْنَةِ مُنَسَّقَةٌ

(۳)۔ شہر کے باغ ترتیب وار ہیں۔

(٤) وَسَائِلُ النَّقْلِ مُرِيْحَةٌ

(۴)۔ بار برداری کے وسائل آرام دہ ہیں۔

(٥) أُسْرَةُ خَالِدٍ هَانِئَةٌ

(۵)۔ خالد کا خاندان خوش ہے۔

(٦) يَدُ اللهِ عَلَى الْجَمَاعَةِ

(٦)۔ اللہ کا دست قدرت (بڑی) جماعت پر ہے۔

(٧) دَعْوَةُ الْمَظْلُوْمِ مُجَابَةٌ

(۷)۔ مظلوم کی پکار مقبول ہے۔

(٨) مُصَاحَبَةُ الْكَذَّابِ عَارٌ

(۸)۔ جھوٹے کی صحبت عیب ہے۔

(٩) خَيْرُ الْكَلَامِ مَا قَلَّ وَدَلَّ

(۹)۔ بہتر کلام وہ ہے جو کم ہو اور جامع ہو۔

(١٠) أَلْوَانُ الْأَزْهَارِ زَاهِيَةٌ

(۱۰)۔ پھولوں کے رنگ چمکدار ہیں۔

(١١) حَيَاةُ الْإِنْسَانِ ظِلٌّ زَائِلٌ

(۱۱) انسان کی زندگی ڈھلتی چھاؤں ہے۔

(١٢) تَارِيْخُ الْأُمَّةِ الْإِسْلَامِيَّةِ مُشْرِقٌ

(۱۲)۔ مسلم قوم کی تاریخ روشن ہے۔

(١٣) تَنْشِيْطُ السِّيَاحَةِ مَسْئُوْلِيَّةُ الْحُكُوْمَةِ

(۱۳)۔ سفر کو چست و فعال بنانا حکومت کی ذمہ داری ہے۔

(١٤) وِلَايَةُ كَشْمِيْرِ مِنْطَقَةٌ سِيَاحِيَّةٌ

(۱۴)۔ کشمیر کا صوبہ سیر و تفریح کا علاقہ ہے۔

(١٥) طَلَبُ كَسْبِ الْحَلَالِ فَرِيْضَةٌ

(۱۵)۔ حلال کمائی کا طلب کرنا فرض ہے۔

(١٦) صَاحِبُ الشَّرِكَةِ تَاجِرٌ مَشْهُوْرٌ

(۱۶)۔ کمپنی والا مشہور تاجر ہے۔

(١٧) اِقْتِصَادُ الْهِنْدِ مُعْتَمِدٌ عَلَى الزِّرَاعَةِ

(۱۷)۔ ہندوستان کی کفایت شعاری کاشت کاری پر ٹکی ہوئی ہے۔

(١٨) إِمَاطَةُ الْأَذٰى عَنِ الطَّرِيْقِ صَدَقَةٌ

(۱۸)۔ راستہ سے تکلیف دہ چیز دور کرنا صدقہ ہے۔

(١٩) أَفْضَلُ الْأَعْمَالِ اَلْحُبُّ فِيْ اللهِ وَالْبُغْضُ فِيْ اللهِ

(۱۹)۔ سب سے افضل عمل اللہ کے لیے محبت کرنا اور اللہ کے لیے نفرت کرنا ہے۔

(٢٠) حَقُّ الطَّرِيْقِ غَضُّ الْبَصَرِ وَكَفُّ الْأَذٰى وَرَدُّ السَّلَامِ

(۲۰)۔ راستہ کا حق نظر جھکانا، تکلیف دہ چیز دور کرنا اور سلام کا جواب دینا ہے۔

## التَّمرِينُ (۳٦)

اردو جملوں کا عربی ترجمہ۔

(۱) کمرے کا چراغ روشن ہے

(١). مِصْبَاحُ الْحُجْرَةِ مُتَّقِدٌ.

(۲) کرسی کا پایا ٹوٹا ہوا ہے

(٢). قَائِمَةُ الْكُرْسِيِّ مُكَسَّرَةٌ.

(۳) سڑک کی بھیڑ سخت ہے

(٣) مُزْدَحِمُ الشَّارِعِ شَدِيْدٌ.

(۴) طالب علم کا چال چلن اچھا ہے

(٤). سِيْرَةُ الطَّالِبِ جَيِّدَةٌ.

(۵) بجلی کے دو بلب روشن ہیں

(٥). مِصْبَاحَا الْكَهْرَبَاءِ مُتَّقِدَانِ.

(۶) کپڑے کی تجارت فائدہ مند ہے

(٦). تِجَارَةُ الثَّوْبِ مُفِيْدَةٌ.

(۷) رسالے کی قیمت کم ہے

(٧). ثَمَنُ الْمَجَلَّةِ قَلِيْلٌ.

(۸) اللہ کے رسول غیب داں ہیں

(٨). رَسُوْلُ اللهِ عَالِمُ الْغَيْبِ.

(۹) ملک کا قانون اچھا ہے

(٩). قَانُوْنُ الْمُلْكِ جَيِّدٌ.

(۱۰) خالد کی نوکرانی ایمان دار ہے

(١٠). خَادِمَةُ خَالِدٍ أَمِيْنَةٌ.

(۱۱) سُعاد کی سہیلیاں تعلیم یافتہ ہیں

(١١). صَاحِبَاتُ سُعَادٍ مُتَعَلِّمَاتٌ.

(۱۲) رمضان کا مہینہ بابرکت ہے

(١٢). شَهْرُ رَمْضَانَ مُبَارَكٌ.

(۱۳) گیند کا رنگ سرخ ہے

(١٣). لَوْنُ الْكُرَةِ أَحْمَرُ.

(۱۴) اسلام کا شعار امن وسلامتی ہے

(١٤). شِعَارُ الإِسْلَامِ أَمَنٌ وَسَلَامٌ.

(۱۵) جامعہ کی عمارتیں کشادہ ہیں

(١٥) مَبَانِي الْجَامِعَةِ فَسِيْحَةٌ.

(۱۶) اللہ کے ولی پرہیزگار ہیں

(١٦). أَوْلِيَاءُ اللهِ مُتَّقُوْنَ.

(۱۷) یورپ کی تہذیب لعنت ہے

(١٧). ثَقَافَةُ أَوْرُبَّا لَعْنَةٌ.

(۱۸) موسم بہار خوش گوار ہے

(١٨). فَصْلُ الرَّبِيْعِ بَدِيْعٌ.

(۱۹) اسکول کی بس پرانی ہے

(١٩). حَافِلَةُ الْمَدْرَسَةِ قَدِيْمَةٌ.

(۲۰) اسٹیشن کے دونوں پلیٹ فارم صاف ستھرے ہیں

(٢٠). رَصِيْفَا الْمَحَطَّةِ نَظِيْفَانِ.

## التَّمرِيْنُ (۳۷)
### (خبر مرکب توصیفی کی صورت میں)

عربی جملوں کا اردو ترجمہ۔

(١) اَلْكَذِبُ عَادَةٌ قَبِيْحَةٌ

(۱)۔ جھوٹ بری عادت ہے۔

(٢) اَلْمعَلِّمَاتُ نِسَاءٌ مُثَقَّفَاتٌ

(۲)۔ معلمات تعلیم یافتہ عورتیں ہیں۔

(٣) اَلْقِطَّةُ حَيَوَانٌ أَلِيْفٌ

(۳)۔ بلی پالتو جانور ہے۔

(٤) اَلنُّوْرُ سَاطِعٌ مُرِيْحٌ

(۴)۔ روشنی تابناک آرام دہ ہے۔

(٥) اَلتِّلِفِزْيُوْنَ مُخْتَرَعٌ عَجِيْبٌ

(۵)۔ ٹیلی ویژن عجیب وغریب ایجاد ہے۔

(٦) رَشَادٌ شَابٌ عَابِثٌ

(۶)۔ رشاد بیکار نوجوان ہے۔

(٧) اَلْهِنْدُ بِلَادٌ خَصِبَةٌ

(۷)۔ ہندوستان سبز وشاداب ملک ہے۔

(٨) اَلْاَدَبُ حِلْيَةٌ جَمِيْلَةٌ

(۸)۔ ادب خوب صورت زیور ہے۔

(٩) اَلْهِنْدُ بَلَدٌ دِيْمُقرَاطِيٌّ

(۹)۔ ہندوستان جمہوری ملک ہے۔

(١٠) اَلطَّائِرَةُ مُخْتَرَعٌ جَدِيْدٌ

(۱۰)۔ ہوائی جہاز نئی ایجاد ہے۔

(١١) نِظَامُ الْإِسْلَامِ نِظَامٌ عَادِلٌ

(۱۱)۔ اسلام کا نظام انصاف ور نظام ہے۔

(١٢) تَارِيْخُ الْإِسْلَامِ تَارِيْخٌ مَجِيْدٌ

(۱۲)۔ اسلام کی تاریخ عمدہ تاریخ ہے۔

(١٣) اَلْبَارِيْسُ مَدِيْنَةٌ مَشْهُوْرَةٌ

(۱۳)۔ پیرس مشہور شہر ہے۔

(١٤) اَلْبُوْصِيْرِيُّ شَاعِرٌ اِسْلَامِيٌّ

(۱۴)۔ امام بوصیری اسلامی شاعر ہیں۔

(١٥) أَبُوْ هُرَيْرَةَ صَحَابِيٌّ مَشْهُوْرٌ

(۱۵)۔ ابوہریرہ رضی اللہ عنہ مشہور صحابی ہیں۔

(١٦) اَلْحَيَاءُ شُعْبَةٌ مِنَ الْإِيْمَانِ

(۱۶)۔ حیا ایمان کا حصہ ہے۔

(١٧) تِلْكَ أَقْمِشَةٌ ثَمِيْنَةٌ

(۱۷)۔ وہ قیمتی کپڑے ہیں۔

(١٨) اَلْمَالُ ظِلٌّ زَائِلٌ وَّ عَارِيَةٌ مُسْتَرَدَّةٌ

(۱۸)۔ مال ڈھلتی چھاؤں ہے اور قرض واپس لوٹایا جانے والا ہے۔

(١٩) اَلْمُؤْمِنُ غِرٌّ كَرِيْمٌ وَالْفَاجِرُ خَبٌّ لَئِيْمٌ

(۱۹)۔ مومن عزت والا شریف ہے اور فاسق مکار کمینہ ہے۔

(٢٠) اَلْأَزْهَرُ الشَّرِيْفُ مَسْجِدٌ عَرِيْقٌ بِالْقَاهِرَةِ

(۲۰)۔ ازہر شریف قاہرہ کی پرانی مسجد ہے۔

## التَّمْرِيْنُ (۳۸)

اردو جملوں کا عربی ترجمہ۔

(۱) زندگی ڈھلتی چھاؤں ہے۔

(١). اَلْحَيَاةُ ظِلٌّ زَائِلٌ.

(۲) ایشیا ایک عظیم براعظم ہے

(٢). آسيا قَارَّةٌ خَطِيْرَةٌ.

(۳) عمّار سرکاری ملازم ہے۔

(٣). عَمَّارٌ مُوَظَّفٌ حُكُوْمِيٌّ.

(۴) یہ دونوں جاپانی پریس ہیں۔

(٤). هَاتَانِ مِطْبَعَتَانِ يَابَانِيَّتَانِ.

(۵) ٹرین تیز رفتار سواری ہے۔

(٥). اَلْقِطَارُ مَرْكَبٌ سَرِيْعُ السَّيْرِ.

(۶) سونا قیمتی دھات ہے۔

(٦). اَلذَّهَبُ مَعْدِنٌ ثَمِيْنٌ.

(۷) شہد قدرتی دوا ہے

(٧). اَلْعَسَلُ دَوَاءٌ طَبِيْعِيٌّ.

(۸) کشمیر ایک سیاحتی مقام ہے۔

(٨). كَشْمِيْر مَكَانَةٌ سِيَاحِيَّةٌ.

(۹) لال قلعہ تاریخی عمارت ہے۔

(٩). اَلْقَلْعَةُ الْحَمْرَاءُ عِمَارَةٌ تَارِيْخِيَّةٌ.

(۱۰) جاپان ایک صنعتی ملک ہے۔

(١٠). يَابَان مُلْكٌ صِنَاعِيٌّ.

(۱۱) احیاء العلوم مفید کتاب ہے۔

(١١). إِحْيَاءُ الْعُلُوْمِ كِتَابٌ مُفِيْدٌ.

(۱۲)فتاوی رضویہ ایک علمی خزانہ ہے۔

(١٢). اَلْفَتَاوٰی الرَّضَوِيَّةُ خَزِيْنَةٌ عِلْمِيَّةٌ.

(۱۳)محمود کے دونوں ماموں ماہر ڈاکٹر ہیں۔

(١٣). خَالَا مَحْمُوْدٍ دُكْتُوْرَانِ بَارِعَانِ.

(۱۴)بیت المقدس مسلمانوں کا قبلۂ اول ہے۔

(١٤). بَيْتُ الْمَقْدِسِ قِبْلَةُ اَوْلٰى لِلْمُسْلِمِيْنَ

(۱۵)اتر پردیش بہت بڑا صوبہ ہے۔

(١٥). اُتر ابر ديش وِلَايَةٌ كَبِيْرَةٌ.

(۱۶)جامعہ اشرفیہ ایک عظیم تعلیمی ادارہ ہے۔

(١٦) . اَلْجَامِعَةُ الأَشْرَفِيَّةُ مَعْهَدَةٌ دِرَاسِيَّةٌ عَظِيْمَةٌ.

## التَّمْرِيْنُ (۳۹)

### (خبر مرکب اضافی کی صورت میں)

**عربی جملوں کا اردو ترجمہ۔**

(١) خَيْرُ الْحَدِيْثِ كِتَابُ اللهِ

(۱)۔ بہترین بات اللہ کی کتاب ہے۔

(٢) اَلْحِكْمَةُ ضَالَّةُ الْمُؤْمِنِ

(۲)۔ دانائی مومن کی گم شدہ چیز ہے۔

(٣) اَلْمُؤْمِنُ مِرْآةُ الْمُؤْمِنِ .

(۳)۔ مومن مومن کا آئینہ ہے۔

(٤) اَلدُّعَاءُ مُخُّ الْعِبَادَةِ.

(۴)۔ دعا عبادت کا مغز ہے۔

(٥) اَلطُّهُوْرُ شَطْرُ الإِيْمَانِ.

(۵)۔ پاکی ایمان کا حصہ ہے۔

(٦) حُبُّ الدُّنْيَا رَأْسُ كُلِّ خَطِيْئَةٍ.

(٦)۔ دنیا کی محبت ہر برائی کی جڑ ہے۔

(٧) خَيرُ الْهَدْيِ هَدْيُ مُحَمَّدٍ.

(۷)۔ بہترین طریقہ محمد ﷺ کا طریقہ ہے۔

(٨) اَلْعُلَمَاءُ وَرَثَةُ الْعُلَمَاءِ.

(۸)۔ علما انبیا کے وارث ہیں۔

(٩) اَلسَّفَرُ وَسِيْلَةُ الظَّفَرِ

(۹)۔ سفر کامیابی کا وسیلہ ہے۔

(١٠) اَلْخَمْرُ جُمَّاعُ الإِثْمِ.

(۱۰)۔ شراب گناہ کا مجموعہ ہے۔

(١١) اَلْجَرَسُ مَزَامِيْرُ الشَّيْطَانِ.

(۱۱)۔ گھنٹی شیطان کی بانسری ہے۔

(١٢) اَلنِّسَاءُ حَبَائِلُ الشَّيْطَانِ.

(۱۲)۔ عورتیں شیطان کے پھندے ہیں۔

(١٣) حُسْنُ السُّؤَالِ نِصْفُ الْعِلْمِ.

(۱۳)۔ اچھا سوال آدھا علم ہے۔

(١٤) اَلْغِيْبَةُ فَاكِهَةُ النِّسَاءِ.

(۱۴)۔ چغلی عورتوں کا میوہ ہے۔

(١٥) اَلصَّبْرُ مِفْتَاحُ الْفَرَجِ.

(۱۵)۔ صبر کشادگی کی چابی ہے۔

(١٦) رَأسُ الْعَقْلِ مُدَارَاةُ النَّاسِ.
(۱۶)۔ عقل کی جڑ لوگوں کی خاطر داری کرنا ہے۔
(١٧) اَلْحِلْمُ سَيِّدُ الأَخْلَاقِ.
(۱۷)۔ بردباری اخلاق کی سردار ہے۔
(١٨) اَلْجَمَلُ سَفِيْنَةُ الصَّحْرَاءِ.
(۱۸)۔ اونٹ جنگل کی کشتی ہے۔
(١٩) اَلْحَسَنُ وَالْحُسَيْنُ سَيِّدَا شَبَابِ أَهْلِ الْجَنَّةِ.
(۱۹)۔ حسن اور حسین رضی اللہ عنہما جنتی جوانوں کے سردار ہیں۔
(٢٠) اَلدُّنْيَا سِجْنُ الْمُؤمِنِ وَجَنَّةُ الْكَافِرِ.
(۲۰)۔ دنیا مومن کا قید خانہ ہے اور کافر کی جنت ہے۔

## التَّمْرِيْنُ (۴۰)

### (خبر مرکب اضافی کی صورت میں)

**اردو جملوں کا عربی ترجمہ۔**

(۱) تباہی کا سبب ہتھیاروں کا پھیلاو ہے۔
(١). سَبَبُ الدَّمَارِ اِتِّسَاعُ الأَسْلِحَة،.
(۲) یہ نوجوان، غنڈوں کے ساتھی ہیں۔
(٢). هٰؤُلَاءِ الشَّبَابُ رُفَقَاءُ الْمُشَاغِبِيْنَ.
(۳) مدارس علوم کا سرچشمہ ہیں۔
(٣). اَلْمَدَارِسُ مَصْدَرُ الْعُلُوْمِ.
(۴) کتاب البخلاء جاحظ کی تصنیف ہے۔
(٤). كِتَابُ الْبُخَلَاءِ تَصْنِيْفُ الْجَاحِظِ.
(۵) وہ دونوں جاپان کے ہوائی جہاز ہیں۔

(۵). تَانِكَ طَيَّارَتَا يَابَانَ۔

(۶) ہمارا شہر امن وآشتی کا گہوارہ ہے۔

(٦). بَلَدُنَا مَهْدُ الأَمْنِ وَ السَّلَامَةِ.

(۷) یہ عمارتیں ملازمین کی رہائش گاہیں ہیں۔

(٧). هٰذِهِ الْمَبَانِيْ مَسَاكِنُ الْمُوَظَّفِيْنَ.

(۸) امام احمد رضا گزشتہ صدی کے مجدد ہیں۔

(٨). اَلإِمَامُ احمد رضا مُجَدِّدُ الْقَرْنِ الْمَاضِى.

(۹) عبد الرحمن ایک کمپنی کا مالک ہے۔

(٩). عَبْدُ الرَّحْمٰنِ صَاحِبُ شَرِكَةٍ.

(۱۰) یہ دونوں، مسجد کے دروازے ہیں۔

(١٠). هٰذَانِ بَابَا الْمَسْجِدِ.

(۱۱) مغربی دوشیزائیں پردے کی دشمن ہیں۔

(١١). اَلْفَتَيَاتُ الْغَرْبِيَّةُ عَدُوَّةُ الْحِجَابِ.

(۱۲) قربانی حضرت ابراہیم علیہ السلام کی سنت ہے۔

(١٢). اَلأُضْحِيَّةُ سُنَّةُ إِبْرَاهِيْمَ.

(۱۳) چین اور ہندوستان ایشیا کے دو ملک ہیں۔

(١٣). اَلصِّيْنُ وَالْهِنْدُ مُلْكَا آسِيَا.

(۱۴) یہ محل، صدر جمہوریہ کی رہائش گاہ ہے۔

(١٤). هٰذَا الْقَصْرُ مَسْكِنُ رَئِيسِ الْجُمْهُوْرِيَّةِ.

(۱۵) ساجد، گورنمنٹ اسکول کا ٹیچر ہے۔

(١٥). سَاجِدٌ أُسْتَاذُ الْمَدْرَسَةِ الْحُكُوْمَةِ.

(۱۶) دہشت گرد، انسانیت کے دشمن ہیں۔

(١٦). اَلإِرْهَابِيُّوْنَ اَعْدَاءُ الإِنْسَانِيَّةِ.

(۱۷)شیخ عبد الحق ایک عظیم محدث ہیں۔

(١٧). اَلشَّيْخُ عَبْدُ الْحَقِّ مُحَدِّثٌ عَظِيْمٌ .

(۱۸)دونوں عورتیں پرائمری اسکول کی استانیاں ہیں۔

(١٨). اَلْمَرْأَتَانِ مُعَلِّمَتَا الْمَدْرَسَةِ الْإِبْتِدَائِيَّةِ.

(۱۹)وہ کھڑکیاں لکڑی کی ہیں اور یہ دروازے لوہے کے ہیں۔

(١٩). تِلْكَ الشَّبَابِيْكُ مِنَ الْخَشَبِ وَهٰذِهِ الْأَبْوَابُ مِنَ الْحَدِيْدِ.

(۲۰)مفتی شریف الحق امجدی، صحیح بخاری کے شارح ہیں۔

(٢٠). اَلْمُفْتِي شَرِيْفُ الْحَقِّ الْأَمْجَدِي شَارِحُ الصَّحِيْحِ الْبُخَارِي .

## التَّمْرِيْنُ (۴۱)

عربی جملوں کا اردو ترجمہ۔

(١)ذَهَبْتُ إِلَى الْمَلْعَبِ وَاسْتَمْتَعْتُ بِمُبَارَاةٍ جَيِّدَةٍ .

(۱)۔میں اسٹیڈیم گیا اور اچھے میچ سے لطف اندوز ہوا۔

(٢)إِسْتَقْبَلْنَا الضُّيُوْفَ وَرَحَّبْنَا بِكُلٍّ مِّنْهُمْ .

(۲)ہم نے مہمانوں کا استقبال کیا اور ان میں سے ہر ایک کا خیر مقدم کیا۔

(٣)سَارَ الْقِطَارُ عَلَى قُضْبَانٍ حَدِيْدِيَّةٍ وَوَصَلَ عَلَى الْمَوْعِدِ .

(۳)ٹرین لوہے کی پٹری پر چلی اور وقت پر پہنچ گئی۔

(٤)أَدَانَ مَجْلِسُ الْأَمْنِ الْعُدْوَانَ الْإِسْرَائِيْلِيَّ .

(۴)سلامتی کونسل نے اسرائیلی زیادتی کی مذمت کی۔

(٥)تَحَفَّظَ الْمُتَعَلِّمُ مَسَائِلَ الْعُلُوْمِ وَتَبَحَّرَ فِيْهَا .

(۵)طالب علم نے سائنس کے مسائل یاد کیے اور ان میں مہارت حاصل کی۔

(٦)تَوَارَدَتِ الْوُفُوْدُ وَتَتَابَعَتْ .

(۶)نمائندوں کی جماعتیں لگاتار اور پے در پے آئیں۔

(٧) حَصَلَ طَالِبَانِ عَلىٰ بِطَاقَةِ عُضْوِيَّةٍ فِي النَّادِيْ وَفَرِحَا .

(٧)۔ دو طالب علموں نے بزم میں ممبری کارڈ حاصل کیا اور خوش ہوئے۔

(٨) غَضِبَ الْمُوَظَّفَانِ وَاسْتَقَالَا مِنْ مَنَاصِبِهِمَا .

(٨) دو ملازم غصہ ہوئے اور اپنے منصب سے استعفاد یدیا۔

(٩) إِسْتَمَعَتِ التِّلْمِيْذَتَانِ الْمُحَاضَرَةَ وَفَهِمَتَا .

(٩) دو طالبہ نے لکچر غور سے سنا اور اسے سمجھا۔

(١٠) قَبَضَ الشُّرْطِيُّ اللِّصَّ وَذَهَبَ بِهِ إِلَى الْمَحْكَمَةِ .

(١٠)۔ پولیس مین نے چور کو پکڑا اور اسے عدالت لے گیا۔

(١١) إِهْتَدَيَ الْبَاحِثَانِ إِلَى الصَّوَابِ فَأَرْضَيَا طُمُوْحَهُمَا .

(١١) دو محققوں نے درستگی کو پایا اور اپنی بلند خیالی پر مطمئن ہوگیے۔

(١٢) سَعَي الرِّجَالُ إِلَى الْخَيْرِ وَدَعَوا إِلَيْهِ .

(١٢)۔ لوگوں نے بھلائی کی کوشش کی اور اس کی طرف بلایا۔

(١٣) دَعَتِ الطَّالِبَةُ زَمِيْلَتَهَا إِلىٰ حَفْلٍ وَسَعَتْ لِإِقْنَاعِهَا .

(١٣)۔ طالبہ نے اپنی سہیلی کو ایک جلسہ کی دعوت دی اور اسے مطمئن کرنے کی کوشش کی۔

(١٤) أَتْقَنَ الْعَامِلَانِ عَمَلَهُمَا وَأَجَادَ .

(١٤)۔ دو مزدوروں نے اپنے کام میں مہارت حاصل کی اور عمدہ طریقے سے کیا۔

(١٥) سَاهَمَتْ مِصْرُ فِي الْمُؤْتَمَرِ وَقَدَّمَتْ إِقْتِرَاحًا لِوَقْفِ الْقِتَالِ .

(١٥)۔ مصر نے ایک کانفرنس میں حصہ لیا اور جنگ کو روکنے کی تجویز پیش کی۔

(١٦) دَوَي صَوْتُ الْقَنَابِلِ فِيْ أَرْجَاءٍ كَثِيْرَةٍ مِنْ لُبْنَانَ وَأَرْهَبَ السُّكَّانَ .

(١٦)۔ بموں کی آواز لبنان کے بہت سے اطراف میں سنائی دی اور اس نے باشندوں کو خوف زدہ کر دیا۔

(١٧) هَجَمَتِ الْقُوَّاتُ الْعَسْكَرِيَّةُ وَأَسَرَتْ عَدَدًا مِنَ الْجُنُوْدِ الْمُرْتَزِقَةِ .

(١٧)۔ فوجی طاقتوں نے حملہ کیا اور وظیفہ خور فوجوں کے چند آدمیوں کو قید کر لیا۔

(١٨) أَحَلَّ اللهُ الْبَيْعَ وَحَرَّمَ الرِّبٰوا [البقرة: ٢٧٥]

(۱۸)۔ اللہ تعالیٰ نے بیع کو حلال کیا اور ربا کو حرام فرمایا۔

## اَلتَّمْرِيْنُ (۴۲)

اردو جملوں کا عربی ترجمہ۔

(۱) حق آیا اور باطل مٹ گیا۔

(١). جَاءَ الْحَقُّ وَزَهَقَ الْبَاطِلُ.

(۲) آسمان ابر آلود ہوا اور برسا۔

(٢). تَلَبَّدَتِ السَّمَاءُ بِالْغُيُوْمِ وَأَمْطَرَتْ.

(۳) لڑکے کتّے سے ڈرے اور بھاگے۔

(٣). خَافَ الْوِلْدَانُ الْكَلْبَ وَفَرُّوْا.

(۴) طلبہ جمع ہوئے اور اپنا صدر منتخب کیا۔

(٤). اِجْتَمَعَ الطُّلَّابُ وَاصْطَفُوْا رَئِيْسَهُمْ.

(۵) عورتوں نے آٹا گوندھا اور روٹی پکائی۔

(٥). عَجَنَتِ النِّسَاءُ الدَّقِيْقَ وَخَبَزْنَ.

(۶) تیز ہوا چلی اور درختوں کو اکھاڑ دیا۔

(٦). هَبَّتِ الرِّيْحُ الشَّدِيْدَةُ وَاقْتَلَعَتِ الْأَشْجَارَ.

(۷) سُعاد نے چراغ جلایا اور اپنا سبق یاد کیا۔

(٧). اَوْقَدَتْ سُعَادُ الْمِصْبَاحَ وَحَفِظَتْ دَرْسَهَا.

(۸) دو لڑکوں نے پھول توڑے اور انہیں سونگھا۔

(٨). قَطَفَ الْوَلَدَانِ الْأَزْهَارَ وَشَمَّاهَا.

(۹) تم سب بازار گئے اور ضرورت کے سامان خریدے۔

(٩). ذَهَبْتُمْ إِلَى السُّوْقِ وَاشْتَرَيْتُمُ الْحَوَائِجَ.

(۱۰) خالد اور سعید نے نعت شریف یاد کی اور لوگوں کو سنایا۔

(۱۰). حَفِظَ خَالِدٌ وَ سَعِيْدٌ الْمَدِيْحَ النَّبَوِيَّ وَاَنْشَدَا النَّاسَ.

(۱۱) خوں خوار بھیڑیوں نے بکریوں پر حملہ کیا اور انھیں کھالیا۔

(۱۱). صَالَتِ الذِّئَابُ الضَّوَارِيْ عَلَى الشِّيَاهِ وَاَكَلَتْهَا.

(۱۲) دو طالب علم مسجد گئے اور جماعت کے ساتھ نماز پڑھی۔

(۱۲). ذَهَبَ الطَّالِبَانِ إِلَى الْمَسْجِدِ وَصَلَّا الصَّلٰوةَ بِالْجَمَاعَةِ.

(۱۳) عرب علما نے الدولۃ المکیہ کا مطالعہ کیا اور اس کی تائید کی۔

(۱۳). طَالَعَ عُلَمَاءُ الْعَرَبِ اَلدَّوْلَةَ الْمَكِّيَّةَ وَاَيَّدُوْهَا.

(۱۴) پرائمری اسکول کے طلبہ نے تقریریں کیں اور انعامات پائے۔

(۱٤). خَطَبَ طُلَّابُ الْمَدْرَسَةِ الإِبْتِدَائِيَّةِ وَنَالُوْا الْجَوَائِزَ.

(۱۵) وزیر تعلیم نے مدارس کا دورہ کیا اور تعلیمی سرگرمیوں کا جائزہ لیا۔

(۱۵). زَارَ وَزِيْرُ الْمَعَارِفِ الْمَدَارِسَ وَ اسْتَعْرَضَ النَّشَاطَاتِ التَّعْلِيْمِ

## اَلتَّمْرِيْنُ (۴۳)

### (فعل ماضی جب کہ فاعل اسم ظاہر ہو)

عربی جملوں کا اردو ترجمہ۔

(۱) اِغْتَرَّ الْفَتَى بِقُوَّتِهِ

(۱)۔ نوجوان نے اپنی طاقت سے دھوکا کھایا۔

(۲) رَفَعَ الْجُنْدِيُّ الرَّايَةَ

(۲)۔ سپاہی نے جھنڈا بلند کیا۔

(۳) بَعْثَرَ الْهَوَاءُ الْوَرَقَ

(۳)۔ ہوا نے پتے کو الٹ پلٹ کردیا۔

(٤) اِسْتَرَاحَ لَاعِبُوْ الْكُرَةِ

(۴) فٹ بال کھیلنے والوں نے آرام کیا۔

(٥) أَنْشَأَ وَالِدِيْ مُسْتَشْفًى

(۵)۔ میرے والد نے ایک ہاسپٹل بنایا۔

(٦) كَذَّبَتْ ثَمُوْدُ وَعَادٌ بِالْقَارِعَةِ

(۶)۔ قوم ثمود اور عاد نے قیامت کو جھٹلایا۔

(٧) وَصَلَ الصَّارُوْخُ إِلَى الْقَمَرِ

(۷)۔ راکٹ چاند تک پہنچ گیا۔

(٨) أَعَدَّتِ السَّيِّدَاتُ لِلسَّفَرِ عُدَّتَهُ

(۸)۔ خواتین نے سفر کے لیے اپنا سامان تیار کیا۔

(٩) اِزْدَهَرَتِ الْحَيَاةُ فِيْ دُوَلِ النَّفْطِ

(۹)۔ پٹرول کے ممالک میں زندگی عروج پا گئی۔

(١٠) قَبَضَ رِجَالُ الشُّرْطَةِ عَلَى الْجُنَاةِ

(۱۰)۔ پولیس والوں نے مجرموں کو گرفتار کیا۔

(١١) شَهِدَ الْجَمِيْعُ بِنَزَاهَةِ الْاِنْتِخَابَاتِ

(۱۱) سب لوگوں نے الیکشن کے صاف ستھرے ہونے کی گواہی دی۔

(١٢) اِزْدَانَتِ الشَّوَارِعُ فِيْ الْعِيْدِ الْوَطَنِيِّ

(۱۲)۔ قومی عید میں سڑکیں آراستہ ہوئیں۔

(١٣) سَمِعَ مُدِيْرُ الْمَدْرَسَةِ حِوَارَ الطُّلَّابِ

(۱۳)۔ مدرسہ کے مینیجر نے طلبہ کی گفتگو سنی۔

(١٤) سَارَ الْجُنُوْدُ فِيْ الْعَرْضِ الْعَسْكَرِيِّ

(۱۴)۔ لشکری نمائش میں فوجیں گئیں۔

(١٥) لَبِسَتْ هَاتَانِ الْفَتَيَاتَانِ أَسَاوِرَ مِنَ الذَّهَبِ

(۱۵)۔ان دونوں دوشیزاؤں نے سونے کے کنگن پہنے۔

(١٦) أَحَبَّ السَّائِحُوْنَ مِصْرَ لِجَمَالِ طَبِيْعَتِهَا.

(۱۶)۔سیاحوں نے مصر کو اس کی قدرتی خوب صورتی کی وجہ سے پسند کیا۔

(١٧) اِزْدَهَتِ الطَّبِيْعَةُ بِأَجْمَلِ الْأَلْوَانِ فِي الرَّبِيْعِ

(۱۷)۔موسم بہار میں خوب صورت رنگوں سے طبیعت مچل اٹھی۔

(١٨) دَعَانِيْ صَدِيْقِيْ إِلَى مُسَاعَدَةِ الْمَنْكُوْبِيْنَ

(۱۸)۔میرے دوست نے مجھے مصیبت زدگان کی مدد کے لیے بلایا۔

(١٩) اِشْرَأَبَّتِ الْأَعْنَاقُ فِي الْحَفْلِ لِرُؤْيَةِ الْخَطِيْبِ

(۱۹)۔جلسہ میں خطیب کو دیکھنے کے لیے گردنیں لمبی ہوگئیں۔

(٢٠) أَدَانَتِ الْأُمَمُ الْمُتَّحِدَةُ الْمُمَارَسَاتِ الْإِسْرَائِيْلِيَّةَ

(۲۰)۔اقوام متحدہ نے اسرائیلی سرگرمیوں کی مذمت کی۔

## اَلتَّمْرِيْنُ (۴۴)

**اردو جملوں کا عربی ترجمہ۔**

(۱)چاند نکلا اور تاریکی دور ہوئی

(١). طَلَعَ الْقَمَرُ وَزَالَتِ الظُّلْمَةُ.

(۲)سعید نے ریڈیو سے خبر سنیں

(٢). سَمِعَ سَعِيْدٌ الْأَخْبَارَ بِالْمِذْيَاعِ.

(۳)خالد کی بہنوں نے فجر کی نماز ادا کی

(٣). صَلَّتْ اَخَوَاتُ خَالِدٍ صَلَاةَ الْفَجْرِ.

(۴)استاد صاحب نے بلیک بورڈ پر سوالات لکھے

(٤). كَتَبَ الْأُسْتَاذُ الْأَسْئِلَةَ عَلَى السَّبُّوْرَةِ.

(۵)نوکروں نے بکریوں کا دودھ دوہا

(٥). حَلَبَ الْخُدَّامُ لَبَنَ الشِّيَاهِ.

(۶)ٹیلی ویژن نے فحش پروگرام نشر کیے

(٦). اَذَاعَ التِّلِيْفِزْ يُوْنَ الْبَرَامِجَ الْمَاجِنَةَ.

(۷)سویت یونین کے حصّے بخرے ہو گئے

(٧). تَفَرَّقَ الإِتِّحَادُ السُّوْفِيَاتِيُّ.

(۸)بچوں نے گلاب کا ایک سرخ پھول توڑا

(٨). قَطَفَ الأَطْفَالُ زَهْرًا اَحْمَرَ مِنَ الْوَرْدِ.

(۹)بموں کی آواز سے میدان جنگ گونج اٹھا

(٩). دَوىٰ مَجَالُ الْحَرْبِ بِصَوْتِ الْقَنَابِلِ.

(۱۰)دو ملکوں نے ہتھیاروں کی خریداری میں مقابلہ کیا

(١٠). تَنَافَسَ الْمُلْكَانِ فِيْ شِرَاءِ الأَسْلِحَةِ.

(۱۱)زوردار بارش ہوئی اور موسم خوش گوار ہو گیا

(١١). نَزَلَ الْمَطَرُ الْغَزِيْرُ وَرَاقَ الْفَصْلُ.

(۱۲)صوفیہ کرام نے ہندوستان میں اسلام پھیلایا

(١٢). نَشَرَ الصُّوْفِيَةُ الْكِرَامُ الإِسْلَامَ فِي الْهِنْدِ.

(۱۳)ابن خلدون نے زبردست عالمانہ مقدمہ لکھا

(١٣). كَتَبَ اِبْنُ خُلْدُوْنِ اَلْمُقَدِّمَةَ الْعِلْمِيَّةَ الْمَتِيْنَةَ.

(۱۴)امریکی صدر نے وہائٹ ہاؤس میں ایک میٹنگ کی

(١٤). عَقَدَ الرَّئِيْسُ الأَمْرِيْكِيُّ اِجْتِمَاعًا فِي الْقَصْرِ الأَبْيَضِ.

(۱۵)سرکاری اسپتال کھلا اور ڈاکٹروں نے مریضوں کا علاج کیا

(١٥). اِنْفَتَحَ الْمُسْتَشْفىٰ الرَّسْمِيُّ وَعَالَجَتِ الأَطِبَّاءُ الْمَرْضىٰ.

(۱۶)رمضان کی آمد سے مسلمانوں میں خوشی کی لہر دوڑ گئی

(١٦). دَبَّ تَيَّارُ الْمَسَرَّةِ فِي الْمُسْلِمِيْنَ بِقُدُوْمِ رَمْضَانَ.

(١٧) ہندوستان کے سفیر نے اقوام متحدہ کے اجلاس میں تقریر کی

(١٧). خَطَبَ مُمَثِّلُ الْهِنْدِ فِي اِجْتِمَاعٍ مِنَ الأَقْوَامِ الْمُتَّحِدَةِ.

(١٨) مجلس شرعی نے جامعہ اشرفیہ میں فقہی سیمینار منعقد کیا

(١٨). عَقَدَ الْمَجْلِسُ الشَّرْعِيُّ اَلنَّدْوَةَ الْفِقْهِيَّةَ فِي الْجَامِعَةِ الأَشْرَفِيَّةِ.

(١٩) شیخ عبدالحق محدث دہلوی نے برصغیر میں علم حدیث پھیلایا

(١٩). نَشَرَ الشَّيْخُ عَبْدُ الْحَقِّ الْمُحَدِّثُ الدِّهْلَوِيُّ عِلْمَ الْحَدِيْثِ فِي شِبْ
الْقَارَّةِ

## اَلتَّمْرِيْنُ (٤٥)

### (فعل ماضی جب کہ فاعل اسم ضمیر ہو)

عربی جملوں کا اردو ترجمہ۔

(١) مَشَيْتُ فِيْ شَوَارِعِ الْمَدِيْنَةِ

(١)۔ میں شہر کی سڑکوں پر چلا۔

(٢) اِشْتَرَيْتُ سَجَاجِيْدَ جَمِيْلَةً.

(٢)۔ میں نے خوب صورت مصلے خریدے ۔

(٣) اِحْتَفَلْنَا بِالْعُظَمَاءِ لِمَآثِرِهِمْ.

(٣)۔ ہم نے عظیم لوگوں کے کارناموں کا جشن منایا۔

(٤) اَلتِّلْمِيْذَاتُ ذَهَبْنَ إِلَى الْمَدْرَسَةِ.

(٤)۔ طالبات مدرسہ گئیں ۔

(٥) اَلأَوْلَادُ رَكِبُوا الْقِطَارَ.

(٥)۔ لڑکے ٹرین میں سوار ہوئے۔

(٦) فُزْتُ بالجَائِزَةِ الأُوْلٰى .

(۶)۔ میں نے پہلا انعام حاصل کیا۔

(٧) خَلَّفتُمْ فِي الدُّنْيا آثَارًا خَالِدَةً .

(۷)۔ تم نے دنیا میں دائمی نشان چھوڑے۔

(٨) اَلطِّفْلَانِ اِصْطَلَحا وَلَعِبَا مَعًا .

(۸)۔ دو بچوں نے صلح کی اور ساتھ کھیلے۔

(٩) اَلمُتَقَدِّمَةُ أَخَذَتْ وَسَامَ النَّجَاحِ .

(۹)۔ کامیاب (ٹیم) نے اعزازی نشان حاصل کیا۔

(١٠) طَبَخْتُنَّ طَعَامًا لَذِيْذًا لِلضُّيُوْفِ .

(۱۰)۔ تم (عورتوں) نے مہمانوں کے لیے مزیدار کھانا پکایا۔

(١١) اَلطَّالِبَتَانِ قَطَفَتَا الأَزْهَارَ وَهَرَبَتَا .

(۱۱)۔ دو طالبہ نے پھول توڑے اور بھاگیں۔

(١٢) اَلطِّفْلُ جَرىٰ وَرَاءَ الْكُرَةِ .

(۱۲)۔ بچہ گیند کے پیچھے دوڑا۔

(١٣) اِقْتَدَيْنَا فِي حَيَاتِنَا بِالسَّلَفِ الصَّالِحِ .

(۱۳)۔ ہم نے اپنی زندگی میں اگلے نیک لوگوں کی پیروی کی۔

(١٤) خَرَجْنَا لِلنُّزْهَةِ إِلَى الْحُقُوْلِ وَالبَسَاتِيْنِ .

(۱۴)۔ ہم کھیتوں اور باغوں کی طرف تفریح کے لیے نکلے۔

(١٥) اَلأَطِبَّاءُ يُعَالِجُوْنَ الْمَرْضىٰ فِي الْمُسْتَشْفىٰ الْحُكُوْمِيِّ .

(۱۵)۔ ڈاکٹر سرکاری ہاسپٹل میں مریضوں کا علاج کرتے ہیں۔

(١٦) اَلأُمُّ اِسْتَقْبَلَتْ اِبْنَهُ الْعَائِدَ مِنَ الرِّحْلَةِ بِشَوْقٍ وَّ لَهْفَةٍ .

(۱۶)۔ ماں نے سفر سے واپس آنے والے اپنے بیٹے کا اشتیاق و حسرت سے استقبال کیا۔

(١٧) اَلْمِيَاهُ غَطَّتِ الشَّوَارِعَ وَكَوَّنَتِ الْوَحْلَةَ .

(۱۷)۔ پانیوں نے سڑکوں کو چھپالیا اور کیچڑ بنادیا۔

(١٨) ذَهَبْتُ إِلَى صَدِيْقِيْ وَقُمْتُ بِوَاجِبِ الْعَزاءِ .

(۱۸)۔ میں اپنے دوست کے پاس گیا اور تسلی دی۔

(١٩) أَبُو لُؤْلُؤَةَ الْمَجُوْسِيُّ طَعَنَ عُمَرَ بْنَ الْخَطَّابِ .

(۱۹)۔ ابولولو مجوسی نے حضرت عمر رضی اللہ عنہ کو خنجر مارا۔

(٢٠) اَلْمُحَامِيْ طَلَبَ التَّأْجِيْلَ مِنَ الْقُضَاةِ .

(۲۰)۔ وکیل نے ججوں سے مہلت مانگی۔

## اَلتَّمْرِيْنُ (۴۶)

اردو جملوں کا عربی ترجمہ۔

(۱)۔ ہم سبزی خریدنے کے لیے بازار گیے۔

(١) .ذَهَبْنَا إِلَى السُّوْقِ لِشِرَاءِ الْخَضْرَاوَاتِ .

(۲) تم (عورتوں) نے اپنے بچوں کی تربیت کی۔

(٢) .رَبَّيْتُنَّ اَطْفَالَكُنَّ .

(۳) میں نے وحشت ناک جنگل میں رات گزاری۔

(٣) .بِتُّ فِي الْغَابَةِ الْمُوْحِشَةِ .

(۴) ان (عورتوں) نے لذیذ کھانا اور ٹھنڈا پانی پیا۔

(٤) .اَكَلْنَ طَعَامًا لَذِيْذًا وَشَرِبْنَ الْمَاءَ الْبَارِدَ .

(۵) سعاد اور فاطمہ نے سونے کے کنگن خریدے۔

(٥) .سُعَادُ وَفَاطِمَةُ اِشْتَرَيَتَا الأَسْوِرَةَ مِنَ الذَّهَبِ .

(۶) ٹرین اپنے وقت سے لیٹ ہوگئی۔

(٦) .اَلْقِطَارُ تَأَخَّرَ عَنْ وَقْتِهِ .

(۷) نوح علیہ السلام کے زمانے میں خطرناک طوفان آیا۔

(٧). اَلطُّوْفَانُ الْخَطِيْرُ جَاءَ فِي عَصْرِ نُوْحٍ عليه السلام .

(۸) عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ نے مصر کو فتح کرنے کا حکم دیا۔

(٨). عُمَرُ بْنُ الْخَطَّابِ أَمَرَ بِفَتْحِ مِصْرَ .

(۹) میں نے ایک ماہنامہ خریدا اور اسے پڑھا۔

(٩). اِشْتَرَيْتُ مَجَلَّةً وَ قَرَأْتُهَا .

(۱۰) میں نے جامع مسجد میں جمعہ کی نماز پڑھی۔

(١٠). صَلَّيْتُ صَلوٰةَ الْجُمُعَةِ فِي الْمَسْجِدِ الْجَامِعِ .

(۱۱) جج نے مجرموں کو سزا دی اور بے قصوروں کو چھوڑ دیا۔

(١١). اَلْقَاضِيْ عَاقَبَ الْجُنَاةَ وَ خَلَّصَ الأَبْرِيَاءَ .

(۱۲) وزیر خارجہ نے خلیجی ممالک کا دورہ کیا۔

(١٢). وَزِيْرُ الْخَارِجِيَّةِ زَارَ الدُّوَلَ الْخَلِيْجِيَّةَ .

(۱۳) آسمان ابر آلود ہوا اور خوب برسا۔

(١٣). اَلسَّمَاءُ تَلَبَّدَتْ بِالْغُيُوْمِ وَأَمْطَرَتْ غَزِيْرًا .

(۱۴) شکاریوں نے بندوق چلائی اور دو نیل گایوں کا شکار کیا۔

(١٤). اَلصَّيَّادُوْنَ اَطْلَقُوْا الْبَنَادِقَ وَصَادُوْا الْمَهَاتَيْنِ .

(۱۵) خوشی کے دن حیرت انگیز تیزی کے ساتھ گزر گئے۔

(١٥). أَيَّامُ السُّرُوْرِ مَضَتْ بِالسُّرْعَةِ الْمُدْهِشَةِ .

(۱۶) تم سب محفل میلاد میں شریک ہوئے۔

(١٦). شَرِكْتُمْ فِي الْمَحْفِلِ الْمِيْلَادِ .

(۱۷) درجۂ پنجم کے طلبہ نے مقالے لکھے اور تقریریں کیں۔

(١٧). كَتَبَ طُلَّابُ الصَّفِّ الْخَامِسِ الْمَقَالَاتِ وَخَطَبُوْا .

(۱۸) تم لوگ ندی گئے اور تیراکی سیکھی۔

(۱۸). ذَهَبْتُمْ إِلَى النَّهْرِ وَ تَمَارَسْتُمُ السِّبَاحَةَ.

(۱۹) میں نے مجبور و پریشان حال لوگوں کی خبر گیری کی۔

(۱۹). تَعَهَّدْتُ الْبَائِسِيْنَ.

(۲۰) اللہ تعالی نے انبیا کو غیب کا علم دیا۔

(۲۰). مَنَحَ اللّٰهُ تَعَالٰى الأَنْبِيَاءَ عِلْمَ الْغَيْبِ.

## اَلتَّمْرِيْنُ (۴۷)

عربی جملوں کا اردو ترجمہ۔

(۱) يَقُوْدُ رَجُلٌ سَيَّارَتَهُ وَ يَسْمَعُ صَوْتَ سَيَّارَةِ الإِسْعَافِ.

(۱)۔ ایک آدمی اپنی موٹر کار چلاتا ہے اور ایمبولینس کی آواز سنتا ہے۔

(۲) يُعْجِبُنِيْ الطَّالِبُ الْمُخْلِصُ فِيْ عَمَلِهِ.

(۲)۔ مجھے اپنے کام میں مخلص طالب علم پسند آتا ہے۔

(۳) يَرْمِي الصَّيَّادُ الشَّبَكَةَ فِي الْبَحْرِ.

(۳)۔ شکاری دریا میں جال ڈالتا ہے۔

(٤) يُحَذِّرُنَا النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مِنَ الْجُلُوْسِ فِي الطُّرُقَاتِ.

(۴)۔ نبی کریم ﷺ ہمیں راستوں میں بیٹھنے سے منع فرماتے ہیں۔

(٥) يَتَجَمَّعُ الصَّائِمُوْنَ عَلٰى مَوَائِدِ الرَّحْمٰنِ وَقْتَ الإِفْطَارِ.

(۵)۔ روزہ دار افطار کے وقت اللہ تعالی کے دستر خوانوں پر اکٹھا ہوتے ہیں۔

(٦) تَتَنَوَّعُ الْمَحَاصِلُ الزِّرَاعِيَّةُ عَلٰى أَرْضِ الْهِنْدِ.

(۶)۔ ہندوستان کی زمین پر قسم قسم کی زراعتی پیداوار ہوتی ہے۔

(۷) يَجِبُ اِقْتِرَانُ الإِيْمَانِ بِالْعَمَلِ الصَّالِحِ.

(۷)۔ ایمان کے ساتھ عمل صالح ضروری ہے۔

(٨) تُعَبِّرُ هٰذِهِ الأَبْيَاتُ عَنْ مَشَاعِرِ الإِنْسَانِ الْمِصْرِيِّ.

(۸)۔ یہ اشعار مصری انسانوں کے جذبات واضح کرتے ہیں۔

(٩) يَشْتَرِكُ الْجَيْشُ وَالشَّعْبُ فِي الدِّفَاعِ عَنِ الْوَطَنِ.

(۹)۔ فوج اور عوام وطن کے دفاع میں شریک ہوتے ہیں۔

(١٠) تَبْدَأُ النَّدْوَةُ الْفِقْهِيَّةُ فِي قَاعَةِ الجَامِعَةِ.

(۱۰)۔ فقہی سیمینار جامعہ کے ہال میں شروع ہوتا ہے۔

(١١) تَسِيْرُ السَّفِيْنَةُ فِي الْبَحْرِ بِهُدُوْءٍ.

(۱۱)۔ کشتی سمندر میں سکون واطمینان سے چلتی ہے۔

(١٢) يَتَوَسَّلُ الْمُؤْمِنُوْنَ إِلَى اللهِ بِعِبَادِهِ الْمُقَرَّبِيْنَ.

(۱۲)۔ مسلمان اللہ کی بارگاہ میں اس کے مقبول بندوں کو وسیلہ بناتے ہیں۔

(١٣) يُعِيْدُ النَّاسِئَةُ مَجْدَ الْبِلَادِ.

(۱۳)۔ نئی نسلیں ملک کا وقار بحال کرتی ہیں۔

(١٤) نَبْلُغُ الْحَيَاةَ الْجَمِيْلَةَ بِالْعِلْمِ.

(۱۴)۔ ہم علم کے ذریعہ خوب صورت زندگی پاتے ہیں۔

(١٥) تَتَحَلَّى الْفَتَاةُ بِالأَخْلَاقِ الْكَرِيْمَةِ.

(۱۵)۔ دوشیزہ اچھے اخلاق سے آراستہ ہوتی ہے۔

## اَلتَّمْرِيْنُ (۴۸)

**اردو جملوں کا عربی ترجمہ۔**

(۱)۔ جہاز بندرگاہ پر لنگر انداز ہوتا ہے۔

(١). تَرْسُوْا السَّفِيْنَةُ عَلَى الْمِيْنَاءِ.

(۲) محمود مدرسہ پہنچنے میں تاخیر کرتا ہے

(۲). يَتَأَخَّرُ مَحْمُوْدٌ فِيْ الْوُصُوْلِ إِلَى الْمَدْرَسَةِ.

(۳) بجلی چمکتی ہے اور نگاہوں کو اچک لیتی ہے

(۳). يَلْمَعُ الْبَرْقُ وَيَخْطَفُ الأَبْصَارَ.

(۴) دونوں فوجی اپنے آفیسر کو سلام کرتے ہیں

(٤). يُسَلِّمُ العَسْكَرِيَّانِ عَلَى ضَابِطِهِمَا.

(۵) سُویت یونین کی فوجیں حملہ آور ہوتی ہیں

(٥). يَهْجُمُ الْجُيُوْشُ مِنَ الإِتِّحَادِ السُّوْفِيْتِيْ.

(۶) مسافر ٹرین سے اترتا ہے اور ہوٹل جاتا ہے

(٦). يَنْزِلُ الْمُسَافِرُ مِنَ الْقِطَارِ وَ يَذْهَبُ إِلَى الْمَطْعَمِ.

(۷) زیادہ کھانا معدے کو خراب کر دیتا ہے

(٧). تُفْسِدُ الطَّعَامُ الْكَثِيْرُ الْمِعْدَةَ.

(۸) سورج صبح کو طلوع ہوتا ہے اور دنیا کو روشن کرتا ہے

(٨). تَطْلُعُ الشَّمْسُ صَبَاحًا وَتُنَوِّرُ الدُّنْيَا.

(۹) سپہ سالار، فوج کی قیادت کرتا ہے اور فتح یاب ہوتا ہے

(٩). يَقُوْدُ قَائِدُ الْجَيْشِ الْجَيْشَ وَ يَنْتَصِرُ.

(۱۰) طلبہ کھیل کے میدان میں فٹ بال کھیلتے ہیں

(١٠). يَلْعَبُ الطُّلَّابُ كُرَةَ الْقَدَمِ فِي الْمَلْعَبِ.

(۱۱) دو لڑکیاں آٹا گوندھتی ہیں اور روٹی پکاتی ہیں

(١١). تَعْجِنُ الْبِنْتَانِ الدَّقِيْقَ وَتَخْبِزَانِ.

(۱۲) دو عورتیں کھانا پکاتی ہیں اور مسکینوں کو کھلاتی ہیں

(١٢). تَطْبَخُ الْمَرْأَتَانِ الطَّعَامَ وَتُطْعِمَانِ الْمَسَاكِيْنَ.

(۱۳) دونوں طلبہ سائیکل پر سوار ہوتے ہیں اور اسکول جاتے ہیں

(١٣). يَرْكَبُ الطَّالِبَانِ عَلَى الدَّرَّاجَةِ وَ يَذْهَبَانِ إِلَى الْمَدْرَسَةِ.

(۱۴) خدیجہ چراغ جلاتی ہے اور اپنا سبق یاد کرتی ہے

(١٤). تُوْقِدُ خَدِيْجَةُ الْمِصْبَاحَ وَتَحْفَظُ دَرْسَهَا.

(۱۵) لوگ عید گاہ جاتے ہیں اور نماز عید ادا کرتے ہیں

(١٥). يَذْهَبُ النَّاسُ إِلَى الْمُصَلَّى وَ يُصَلُّوْنَ صَلٰوةَ الْعِيْدِ.

(۱۶) استانی درس گاہ میں آتی ہے اور اسباق پڑھاتی ہے

(١٦). تَدْخُلُ الْمُعَلِّمَةُ الْفَصْلَ وَتُدَرِّسُ الدُّرُوْسَ.

(۱۷) محمود نعت شریف پڑھتا ہے اور لوگوں کو سناتا ہے

(١٧). يُنْشِدُ مَحْمُوْدٌ الْمَدِيْحَ النَّبَوِيَّ وَ يُسْمِعُ النَّاسَ.

(۱۸) آندھیاں چلتی ہیں اور درختوں کو اکھاڑ دیتی ہیں

(١٨). تَهُبُّ الْعَوَاصِفُ وَتَقْتَلِعُ الأَشْجَارَ.

(۱۹) پولس والے گنڈوں کو پکڑتے ہیں اور تھانے لے جاتے ہیں

(١٩). يَقْبِضُ رِجَالُ الشُّرْطَةِ عَلَى الْمُشَاغِبِيْنَ وَ يُذْهِبُوْنَهُمْ إِلَى مَرْكَزِ الْبُوْلِيْسِ.

(۲۰) زید اپنے مہمانوں کے لیے ایک مجلس استقبالیہ منعقد کر رہا ہے

(٢٠). يَعْقِدُ زَيْدٌ لَجْنَةَ الإِسْتِقْبَالِ لِضُيُوْفِهٖ.

## اَلتَّمْرِيْنُ (۴۹)

### عربی جملوں کا اردو ترجمہ۔

(١) يُحِبُّ خَالِدٌ السِّبَاحَةَ وَيُمَارِسُهَا

(۱)۔ خالد تیراکی پسند کرتا ہے اور اس کی مشق کرتا ہے۔

(٢) تَصِلَانِ الرَّحِمَ وَتُسَاعِدَانِ الضُّعَفَاءَ وَ تُسَامِحَانِ الْمُسِيْءَ

(۲)۔ تم دونوں صلہ رحمی کرتے ہو، کمزوروں کی مدد کرتے ہو اور برائی کرنے والے کو درگزر کرتے ہو۔

(٣) يُحِبُّ النَّاسُ زَيْدًا وَ يُثْنُوْنَ عَلَيْهِ

(٣)۔ لوگ زید سے محبت کرتے ہیں اور اس کی تعریف کرتے ہیں۔

(٤) نَنْتَظِرُ مِنَ اللّٰهِ رَحْمَةً وَغُفْرَانًا

(٤)۔ ہم اللہ کی جانب سے رحمت اور مغفرت کا انتظار کرتے ہیں۔

(٥) يُلْقِيْ الْأَطْفَالُ عَلَى اَبَوَيْهِمْ تَبِعَاتِ الْحَيَاةِ وَ يُتْبِعُوْنَهُمْ

(٥)۔ بچے والدین پر زندگی کی ذمہ داریاں ڈال دیتے ہیں اور انھیں تھکا دیتے ہیں۔

(٦) تَذْهَبُ فَاطِمَةُ وَ زَيْنَبُ إِلٰى لَكْنُو وَتُعَزِّيَانِ صَدِيْقَتَهُمَا

(٦)۔ فاطمہ اور زینب لکھنو جاتی ہیں اور اپنی سہیلی کی تعزیت کرتی ہیں۔

(٧) يَتَحَسَّرُ الطَّالِبَانِ الرَّاسِبَانِ وَ يَتَأَسَّفَانِ

(٧)۔ دو ناکام طالب علم پچھتاتے ہیں اور افسوس کرتے ہیں۔

(٨) تَسْعٰى هٰؤُلَاءِ فِيْ الْخَيْرِ وَ يَدْعُوْنَ لِلْفَضِيْلَةِ وَ يُرْضِيْنَ رَبَّهُنَّ

(٨)۔ یہ (عورتیں) بھلائی میں کوشش کرتی ہیں، بلند اخلاق کی دعوت دیتی ہیں اور اپنے رب کو خوش کرتی ہیں۔

(٩) تَسْتَغْفِرْنَ اللّٰهَ لِذُنُوْبِكُنَّ

(٩)۔ تم (عورتیں) اللہ سے اپنے گناہوں کی بخشش چاہتی ہو۔

(١٠) تُحْدِقُ الْمَخَاطِرُ بِمِنْطَقَةِ الشَّرْقِ الْأَوْسَطِ

(١٠)۔ خطرے مشرق وسطی کے علاقہ کو گھیر لیتے ہیں۔

(١١) أَخْرُجُ إِلَى قِمَّةِ الْجَبَلِ وَ أُمَتِّعُ نَفْسِيْ بِمَنْظَرِ طُلُوْعِ الشَّمْسِ

(١١)۔ میں پہاڑ کی چوٹی کی طرف نکلتا ہوں اور طلوع شمس کے منظر سے خود کو مستفید کرتا ہوں۔

(١٢) أُهَنِّئُكَ بِالنَّجَاحِ فِيْ الْإِخْتِبَارِ السَّنَوِيِّ بِالدَّرَجَةِ الْأُوْلٰى

(١٢)۔ میں تمھیں سالانہ امتحان میں پہلی پوزیشن سے کامیاب ہونے پر مبارک باد پیش کرتا ہوں۔

(١٣) نَتَحَمَّلُ الصِّعَابَ فِيْ سَبِيْلِ الْمَجْدِ

(۱۳)۔ بزرگی کی راہ میں ہم دشواریوں کو برداشت کرتے ہیں۔

(١٤) يُحِبُّ الْهِنْدِيُّوْنَ وَطَنَهُمْ وَ يُضَحُّوْنَ بِالنَّفْسِ وَ النَّفِيْسِ فِيْ سَبِيْلِ حُرِيَّتِه

(۱۴)۔ ہندوستانی لوگ اپنے وطن سے محبت کرتے ہیں اور اس کی آزادی کی خاطر جان ومال کی قربانی دیتے ہیں

(١٥) يَصْعَدُ الْخَطِيْبُ عَلَى الْمِنْبَرِ وَيَخْطُبُ حَوْلَ الْمَوْضُوْعِ الْمُحَدَّدِ

(۱۵)۔ خطیب منبر پر چڑھتا ہے اور متعیّن عنوان پر خطاب کرتا ہے۔

(١٦) تَبْنِيْ الْحُكُوْمَةُ مَلَاجِئَ كَثِيْرَةً وَتَحْفَظُ شُعُوْبَهَا مِنَ الْغَارَاتِ الْجَوِّيَّةِ

(۱۶)۔ حکومت بہت ساری پناہ گاہیں بناتی ہے اور اپنی رعایا کی فضائی حملوں سے حفاظت کرتی ہے۔

## اَلتَّمْرِيْنُ (۵۰)

**اردو جملوں کا عربی ترجمہ۔**

(۱)۔ میں مرغی ذبح کرتا ہوں اور مہمانوں کو کھلاتا ہوں

(١) .اَذْبَحُ الدَّجَاجَةَ وَأُطْعِمُ الضُّيُوْفَ.

(۲) ہم اساتذہ کا احترام کرتے ہیں اور ان کے لیے کھڑے ہوتے ہیں

(٢) .نُوَقِّرُ الأَسَاتِذَةَ وَ نَقُوْمُ لَهُمْ.

(۳) تو چراغ جلاتی ہے اور ہوم ورک کرتی ہے

(٣) .تُوْقِدِيْنَ الْمِصْبَاحَ وَتَكْتُبِيْنَ فُرُوْضَ الْمَدْرَسَةِ.

(۴) تم لوگ صبح کو بیدار ہوتے ہو اور نماز کے بعد جسمانی ورزش کرتے ہو۔

(٤) . تَسْتَيْقِظُوْنَ صَبَاحًا وَتَفْعَلُوْنَ الرِّيَاضَةَ الْبَدَنِيَّةَ بَعْدَ الصَّلٰوةِ.

(۵) تم سب کوشش کرتی ہو اور اپنے بچوں کی تربیت کرتی ہو۔

(٥) .تَسْعَيْنَ وَتُرَبِّيْنَ اَطْفَالَكُنَّ.

(٦)ہم آپ کا خیر مقدم کرتے ہیں اور آپ سے دعا کی امید کرتے ہیں

(٦). تُرَحِّبُكَ وَنَرْجُوْكَ الدُّعَاءَ.

(٧)تم لوگ اپنے خاندان کے وقار کی حفاظت کرتے ہو

(٧). تَصُوْنُوْنَ عِزَّةَ أُسْرَتِكُمْ.

(٨)تم دونوں مظلوموں کی مدد کرتے ہو اور پیاسوں کو پانی پلاتے ہو

(٨). تُسَاعِدَانِ الْمَظْلُوْمِيْنَ وَتَسْقِيَانِ الظِّمَاءَ.

(٩)لوہا آگ میں نرم ہوتا ہے اور پگھل جاتا ہے

(٩). يَلِيْنُ الْحَدِيْدُ فِي النَّارِ وَ يَذُوْبُ.

(١٠)کمرے کی کھڑکیاں کھلتی ہیں اور خراب ہوا باہر کرتی ہیں۔

(١٠). تَنْفَتِحُ شَبَابِيْكُ الْحُجْرَةِ وَتُخْرِجُ الْهَوَاءَ الْفَاسِدَ.

(١١)میں ندی میں جال ڈالتا ہوں اور مچھلیوں کا شکار کرتا ہوں۔

(١١). اَرْمِي الشَّبَكَةَ فِي النَّهْرِ وَ اَصْطَادُ الأَسْمَاكَ.

(١٢)چیتا چھلانگ لگاتا ہے اور شکار پر قابو پالیتا ہے

(١٢). يَقْفِزُ النَّمِرُ وَ يَغْلِبُ عَلَى الصَّيْدِ.

(١٣)لوگ ایمان دار تاجر کی طرف متوجہ ہوتے ہیں اور اس پر بھروسہ کرتے ہیں

(١٣). يَتَوَجَّهُ النَّاسُ إِلَى التَّاجِرِ الأَمِيْنِ وَ يَعْتَمِدُوْنَ عَلَيْهِ.

(١٤)وزیر خارجہ بین الاقوامی کانفرنس میں شرکت کرتا ہے اور خارجی امور پر بات کرتا ہے

(١٤). يُشَارِكُ وَزِيْرُ الْخَارِجِيَّةِ فِي الْمُؤْتَمَرِ الْعَالَمِيِّ وَ يَتَحَدَّثُ حَوْل الشُّؤُوْنِ الْخَارِجِيَّةِ.

(١٥)ہندوستان کے وزیر اعظم جاپان کا دورہ کرتے ہیں اور اس کے ساتھ تجارتی معاہدہ کرتے ہیں۔

(١٥). يَزُوْرُ رَئِيْسُ الْوُزَرَاءِ مِنَ الْهِنْدِ يَابَانَ وَ يُعَاهِدُ مَعَهَا اِتِّفَاقًا تِجَارِيًّا.

# اَلتَّمْرِيْنُ (۵۱)

**عربی جملوں کا اردو ترجمہ۔**

(۱) سَوْفَ نَشْتَرِيْ بَقَرَةً حَلُوْبًا فِيْ الْعَامِ الْقَابِلِ

(۱)۔ عنقریب ہم آنے والے سال ایک دودھاری گائے خریدیں گے۔

(۲) سَأَجِدُّ فِيْ تَحْقِيْقِ غَايَتِيْ

(۲)۔ میں اپنے مقصد کو پورا کرنے کی کوشش کروں گا۔

(۳) سَوْفَ تَعْفُوْ عَنْ قُدْرَةٍ تَحْظٰى بِتَقْدِيْرِ النَّاسِ

(۳)۔ عنقریب تو قدرت کے باوجود معاف کردے گا اور لوگوں کے خراج تحسین سے بہرہ مند ہو گا۔

(٤) سَتَقُوْمُ مِصْرُ بِتَطْهِيْرِ قَنَاةِ السُّوَيْسِ مِنْ جَمِيْعِ الْعَوَائِقِ

(۴)۔ عنقریب مصر "سویس نہر" کی تمام رکاوٹوں سے صفائی کرے گا۔

(٥) سَيُبَكِّرُ الْفَلَّاحَانِ فِيْ الذَّهَابِ إِلَى الْحَقْلِ

(۵)۔ دونوں کسان کھیت جانے کے لیے صبح سویرے اٹھ جائیں گے۔

(٦) سَوْفَ تَرْسُوْا السُّفُنُ عَلَى الْمَوَانِئِ

(۶)۔ عنقریب کشتیاں بندر گاہوں پر لنگر انداز ہوں گی۔

(٧) سَيُلَوِّحُ الْمُوَدِّعُوْنَ لِلْمُسَافِرِيْنَ بِأَيْدِيْهِمْ

(۷)۔ مسافروں کو رخصت کرنے والے عنقریب ہاتھ ہلا کر اشارہ کریں گے۔

(٨) سَتُكَرِّمُ الدَّوْلَةُ الْمُتَفَوِّقِيْنَ

(۸)۔ حکومت جلد ہی کامیاب لوگوں کی عزت افزائی کرے گی۔

(٩) سَوْفَ نَسْتَنْشِقُ فِيْ هٰذِهِ الْحَدِيْقَةِ الْجَمِيْلَةِ رَوَائِحَ الْأَزْهَارِ الْعَطِرَةِ

(۹)۔ جلد ہی ہم اس خوب صورت باغ میں خوشبودار پھول سونگھیں گے۔

(۱۰) سَيَعْلَمُ الَّذِيْنَ ظَلَمُوْآ اَيَّ مُنْقَلَبٍ يَّنْقَلِبُوْنَ ﴿الشعراء:۲۲۷﴾

(۱۰)۔ اور اب جانا چاہتے ہیں ظالم کہ کس کروٹ پر پلٹا کھائیں گے۔

(۱۱)فَسَيَعْلَمُوْنَ مَنْ اَضْعَفُ نَاصِرًا وَّ اَقَلُّ عَدَدًا (الجن: ۲٤)

(۱۱)۔ عنقریب وہ جان لیں گے کہ کس کے مددگار کمزور اور کس کے گنتی میں کم ہیں۔

(۱۲)سَوْفَ اَسْتَغْفِرُ لَكُمْ رَبِّيْ (یوسف:۹۸)

(۱۲)۔ میں تمھارے لیے اپنے رب سے بخشش چاہوں گا۔

(۱۳)وَلَسَوْفَ يُعْطِيْكَ رَبُّكَ فَتَرْضٰى (الضحی:٥)

(۱۳)۔ عنقریب تمھارا رب تمھیں اتنا دے گا کہ تم راضی ہو جاؤ گے۔

(١٤)فَسَوْفَ يَأْتِ اللهُ بِقَوْمٍ يُّحِبُّهُمْ وَيُحِبُّوْنَهٗ (المائدہ:٥٤)

(۱۴)۔ اللہ تعالی ایسی قوم کو لائے گا کہ اللہ ان سے اور وہ اللہ سے محبت کریں گے۔

(١٥)فَسَيَكْفِيْكَهُمُ اللهُ وَهُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ (البقرة:١٣٧)

(۱۵)۔ عنقریب اللہ ان کی طرف سے تمھیں کفایت کرے گا اور وہ سننے جاننے والا ہے۔

## اَلتَّمْرِيْنُ (۵۲)

**اردو جملوں کا عربی ترجمہ۔**

(۱) میں جلد ہی اکسپریس ٹرین سے دہلی جاؤں گا

(١).سَأَذْهَبُ بِالْقِطَارِ السَّرِيْعِ إِلٰى دِهْلِيْ.

(۲) میرے والدین آئندہ سال حج وزیارت کے لیے حرمین شریفین کا سفر کریں گے

(٢).سَوْفَ يُسَافِرُ وَالِدَايَ إِلَى الْحَرَمَيْنِ الشَّرِيْفَيْنِ فِي الْعَامِ الْقَابِلِ لِلْحَجِّ وَالزِّيَارَةِ.

(۳) میرے دو دوست عنقریب جامعہ اشرفیہ میں داخلہ لیں گے

(٣) .سَيَلْتَحِقُ صَدِيْقَايَ فِي الْجَامِعَةِ الأَشْرَفِيَّةِ.

(۴) خالد اور رشاد ایک جال خریدیں گے اور پرندوں کا شکار کریں گے

(٤).سَوْفَ يَشْتَرِيْ خَالِدٌ وَرَشَادٌ شَبْكَةً وَ يَصِيْدَانِ الطُّيُوْرَ.

(۵) بھلائی کرنے والے قیامت کے دن اپنی نیکیوں کا صلہ پائیں گے

(٥). سَيَجِدُ الْمُحْسِنُوْنَ اَجْرَ حَسَنَاتِهِمْ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ.

(۶) میں عنقریب وہ کھلا ہوا گلاب توڑوں گا اور اسے سونگھوں گا

(٦). سَأَقْطِفُ تِلْكَ الْوَرْدَةَ الْمُفَتَّحَةَ وَاَشُمُّهَا.

(۷) عورتیں آج شام کو اکٹھا ہوں گی اور مہمانوں کے لیے کھانا پکائیں گی

(٧) سَتَجْتَمِعُ النِّسَاءُ الْيَوْمَ مَسَاءً وَ يَطْبَخْنَ الطَّعَامَ لِلضُّيُوْفِ.

(۸) صدر المدرسین اگلے مہینے میں سالانہ امتحان کے نتیجے کا اعلان کریں گے

(٨). سَوْفَ يُعْلِنُ رَئِيسُ الْمُدَرِّسِيْنَ نَتَائِجَ الإِمْتِحَانِ السَّنَوِيِّ فِي الشَّهْرِ الْقَابِلِ.

(۹) تم دونوں اپنے خاندان کے وقار کی حفاظت کرو گے

(٩). سَوْفَ تَحْفَظَانِ عِزَّةَ اُسْرَتِكُمَا.

(۱۰) میں آج اسپتال جاؤں گا اور اپنے بیمار دوست کی عیادت کروں گا۔

(١٠). سَأَذْهَبُ الْيَوْمَ إِلَى الْمُسْتَشْفىٰ وَاَعُوْدُ صَدِيْقِى الْمَرِيْضَ

(۱۱) جامعہ کے یہ فرزند عالمی پیمانے پر دین کی خدمت کریں گے

(١١) سَيَخْدِمُ هٰؤُلَاءِ التَّلَامِيْذُ مِنَ الْجَامِعَةِ الدِّيْنَ عَلَى الْمُسْتَوىَ الْعَالَمِيِّ.

(۱۲) یہ چرواہے اپنی مویشیوں کو نہر پر لے جائیں گے اور انھیں پانی پلائیں گے

(١٢). سَوْفَ يَذْهَبُ هٰؤُلَاءِ الرُّعَاةُ بِأَنْعَامِهِمْ إِلَى النَّهْرِ وَ يُشْرِبُوْنَهَا الْمَاءَ.

(۱۳) یہ ہوائی جہاز تھوڑے سے وقت میں لمبی مسافت طے کرے گا

(١٣). سَوْفَ تَقْطَعُ هٰذِهِ الطَّيَّارَةُ الْمَسَافَةَ الْبَعِيْدَةَ فِي وَقْتٍ يَسِيْرٍ

(۱۴) میں آج ہی پہاڑ پر جاؤں گا اور قدرتی مناظرہ کا مشاہدہ کروں گا

(١٤). سَأَذْهَبُ الْيَوْمَ إِلَى الْجَبَلِ وَاُشَاهِدُ الْمَنَاظِرَ الطَّبِيْعِيَّةَ.

(۱۵) مسلمان حج کے بعد مدینہ جائیں گے اور روضۂ نبوی کی زیارت کریں گے۔

(۱۵).سَوْفَ يَذْهَبُ الْمُسْلِمُوْنَ إِلَى الْمَدِيْنَةِ الْمُنَوَّرَةِ بَعْدَ الحَجِّ وَ يَزُوْرُوْنَ ضَرِيْحَ النَّبِيِّ ﷺ.

## اَلتَّمْرِيْنُ (۵۳)

### (ماضی مجہول)

عربی جملوں کا اردو ترجمہ۔

(۱) شُذِّبَتْ أَشْجَارُ الْحَدِيْقَةِ

(۱)۔باغ کے درختوں کو کاٹا گیا۔

(۲) لِيْمَ الْمُذْنِبَانِ عَلٰى سُوْءِ تَصَرُّفِهِمَا

(۲)۔دو مجرموں کو ان کے برے کام پر ملامت کی گئی۔

(۳) صُفَّتْ اَلْمَقَاعِدُ فِيْ الْفَصْلِ بِنِظَامٍ.

(۳)۔درس گاہ میں بنچوں کو ترتیب سے لگایا گیا۔

(٤) كُوْفِئَ أَخُوْكَ عَلٰى اِجْتِهَادِهٖ.

(۴)۔تیرے بھائی کو اس کی محنت پر پورا بدلہ دیا گیا۔

(۵) طُهِّرَتِ الْقُدُسُ مِنْ رِجْسِ الصَّيْهُوْنِيَّةِ.

(۵)۔بیت المقدس کو یہودیت کی گندگی سے پاک کیا گیا۔

(٦) قُضِيَ يَوْمٌ كَامِلٌ فِي الْمَحْكَمَةِ الْعَالِيَةِ.

(۶)۔پورا دن ہائی کورٹ میں گزارا گیا۔

(۷) شُرِحَتِ الْمَسْأَلَةُ فِي الْمُلْتَقَى الْعِلْمِيِّ.

(۷)۔علمی سیمینار میں مسئلہ کی وضاحت کی گئی۔

(۸) هُزِمَ الْإِسْرَائِيْلِيُّوْنَ فِيْ لُبْنَانَ عَلٰى يَدِ الْمُنَظَّمَاتِ الْفِدَائِيَّةِ.

(۸)۔فدائی تنظیموں کے ہاتھ اسرائیل کو لبنان میں شکست دی گئی۔

(٩) قُوْبِلَ الزَّائِرُ بِالتَّرْحَابِ .

(۹)۔ خیر مقدم کے ساتھ زائر سے ملاقات کی گئی۔

(١٠) أُقْتِيْدَ الْجُنَاةُ إِلَى الْمُحَاكَمَةِ .

(۱۰)۔ مجرموں کو عدالت لے جایا گیا۔

(١١) عُنِيَ مَجْلِسُ الْبَرَكَاتِ بِطَبْعِ هٰذَا الْكِتَابِ .

(۱۱)۔ اس کتاب کی چھپائی کا اہتمام مجلس برکات نے کیا۔

(١٢) سُجِّلَ الْهَدَفَانِ فِي الدَّقَائِقِ الْأَخِيْرَةِ .

(۱۲)۔ آخری منٹوں میں دو قرار داد درج کیے گیے۔

(١٣) بُوْيِعَ أَبُوْ بَكْرٍ بَعْدَ النَّبِيِّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ .

(۱۳)۔ نبی کریم ﷺ کے بعد حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کی بیعت کی گئی۔

(١٤) أُصِيْبَ الْجُنْدِيُّ بِرَصَاصَةٍ فِيْ فَخْذِهِ الْيُسْرىٰ .

(۱۴)۔ فوجی کے بائیں ران میں گولی ماری گئی۔

(١٥) زِيْدَ مَرَتَّبِيْ أَلْفَ رُوْبِيَّةٍ .

(۱۵)۔ میری تنخواہ ایک ہزار روپیہ زیادہ کردی گئی۔

(١٦) إِنَّمَا بُعِثْتُ لِأُتَمِّمَ مَكَارِمَ الْأَخْلَاقِ .

(۱۶)۔ میں اچھے اخلاق ہی کی تکمیل کے لیے بھیجا گیا۔

## اَلتَّمْرِيْنُ (۵۴)

**اردو جملوں کا عربی ترجمہ۔**

(۱) کپڑے واشنگ مشین میں دھوئے گئے۔

(١). غُسِلَتِ الثِّيَابُ فِي الْغَسَّالَةِ .

(۲) مجرموں کو ان کے جرم کی سزا دی گئی۔

(٢). عُوْقِبَ الْجُنَاةُ عَلىٰ جِنَايَتِهِمْ .

(۳) یتیموں کی مدد کی گئی اور مظلوموں کی دادرسی کی گئی۔

(٣). نُصِرَ الْيَتَامىٰ وَأُغِيْثَ الْمَظْلُوْمُوْنَ.

(۴) سڑکیں کشادہ کی گئیں اور راستے پختہ کیے گئے۔

(٤). وُسِّعَتِ الشَّوَارِعُ وَرُصِفَتِ الطُّرُقُ

(۵) کتابیں وی پی کے ذریعہ بھیجی گئیں۔

(٥). أُرْسِلَتِ الْكُتُبُ بِالتَّحْوِيْلِ عَلَى الْمُشْتَرِيْ.

(۶) دکانیں دس بجے کھولی گئیں۔

(٦). فُتِحَتِ الدَّكَاكِيْنُ فِي السَّاعَةِ الْعَاشِرَةِ.

(۷) مسلمانوں پر سود خواری حرام کی گئی اور انھیں رشوت ستانی سے روکا گیا۔

(٧). حُرِّمَ أَكْلُ الرِّبَا عَلَى الْمُسْلِمِيْنَ وَمُنِعُوا عَنْ أَخْذِ الرِّشْوَةِ.

(۸) مسلمان لڑکیوں کو پردے کا حکم دیا گیا اور بے پردگی سے روکا گیا۔

(٨). أُمِرَتِ الْبَنَاتُ الْمُسْلِمَاتُ بِالْحِجَابِ وَنُهِيْنَ عَنِ السُّفُوْرِ.

(۹) فتح مکہ کے دن خانہ کعبہ کو بتوں سے پاک کیا گیا۔

(٩). طُهِّرَتِ الْكَعْبَةُ مِنَ الأَوْثَانِ يَوْمَ فَتْحِ مَكَّةَ.

(۱۰) خطوط چھانٹے گئے اور انھیں تھیلے میں ترتیب سے رکھا گیا۔

(١٠). أُخْتِيْرَتِ الرَّسَائِلُ وَوُضِعَتْهَا فِي الْحَقِيْبَةِ بِالتَّرْتِيْبِ.

(۱۱) بقرعید کے موقع پر فربہ گائے کی قربانی کی گئی

(١١). ضُحِيَتِ الْبَقَرةُ السَّمِيْنَةُ بِمُنَاسَبَةِ عِيْدِ الأَضْحىٰ.

(۱۲) حضرت حمزہ رضی اللہ عنہ غزوۂ احد میں شہید کیے گئے

(١٢). أُسْتُشْهِدَ حَمْزَةُ فِيْ غَزْوَةِ أُحُدٍ.

(۱۳) ہم کو اچھی باتوں کا حکم دیا گیا اور برائیوں سے روکا گیا۔

(١٣). أُمِرْنَا بِالْمَعْرُوْفِ وَنُهِيْنَا عَنِ الْفَوَاحِشِ.

(۱۴) مدارس بند کیے گئے اور ان پر پابندیاں لگائی گئیں۔